| | |
|---|---|
| یا رافع الدرجات | ۱۱۲ بار |
| یامسبب الاسباب | ۱۱۱ بار |
| یا مفتح الابواب | ۱۱۱ بار |
| یاغالب علی امرہ | ۱۱۱ بار |
| یاارحم الراحمین | ۱۱۱ بار |
| یاحي یاقیوم برحمتك استغیث | ۱۱۱ بار |
| لاالٰہ الا انت سبحانك انی کنت من الظلمین | ۳۱۳ بار |
| حالِ ماخستہ دلاں للّٰہ نگر | ۱۱ بار |

المدد شیخ شہاب الدین عمر

سبحان ربك رب العزۃ عما یصفون وسلام علی المرسلین والحمد للّٰہ رب العلمین

یہ ختم شریف حلقہ بگوشانِ سہروردیہ کو باوضو پورے خشوع و خضوع سے بعد نماز فجر یا عصر حلقہ کی صورت میں بیٹھ کر پڑھنا چاہیئے ۔ رب العزت جل شانہٗ کے فضل و کرم سے جملہ دینی و دنیوی حاجات کے لئے ازبس کافی ہے ۔



# خاتمۃ الکتاب

قارئین کرام آگاہ رہیں کہ توفیق ایزدی سے سابقہ اوراق میں جو کچھ ذکر کیا گیا ہے اس کا مقصد بالعض یہ ہے کہ طالب حق کو مکروہاتِ دنیا سے آزاد ہو کر حضور و شہود حق سے اپنا دل معمور و آباد کرنے کی صحیح راہ مل جائے۔ اور وہ کامل رہنمائی سے طمانیت قلب کا حامل ہو کر قربِ ربانی کا شرف حاصل کر سکے۔ جو عین منتہائے عبودیت ہے۔ کیونکہ جب متلاشیٔ حق اپنے آپ میں شانِ عبودیت پیدا کر کے استقامت قلبی کے ساتھ راہِ عرفان طے کرتا ہے تو چپے چپے پر معرفت الٰہی کے جلوے اور قدم قدم پر فیضانِ ربی کے آثار اسکا استقبال کرتے ہیں۔ اور وہ تجلیات حق کا کبھی متمنی تھا خود بخود اس پر پرتو افگن ہو کر منزلِ مقصود تک پہنچا دیتی ہیں۔ صحیح راہ کی تمیز یہی ہے کہ اس کے اختیار کرنے والا ابطالت و ضلالت سے محفوظ و مصئون رہتا ہے۔ اور صداقت و حقیقت کے عکوس اس کے سر پر ہر لحظہ سایہ کناں و محیط ہوتے ہیں جس سے وہ ساعت بساعت منزلِ محبوب کے قریب تر ہوتا جاتا ہے۔

صحیح راستہ معلوم ہونے پر کسی حسد و تعصب کے ماتحت غلط راہ کا اختیار کرنا محض ڈھٹائی گمراہی اور اغوائے شیطانی ہے۔ ہر ذی شعور راستی سے دیدہ دانستہ اعراض اور ہدایت و صداقت سے کبھی اغماض نہیں کر سکتا۔ ہٹ دھرمی، بدعقیدگی، جماعتی افتراق اور ضد کو چھوڑ کر حق کو قبول کرنا اس کا فطری حق ہوتا ہے۔ تاکہ مہالک و خطرات سے سلامتی ہو۔ اور مولا کریم جل و علا شانہٗ اپنی رحمت نامتناہیہ سے راہ کی مشکلیں آسان فرما کر اپنے مقامات قرب سے حسب استعداد کوئی مقامِ رحمت عطا فرمائے۔

وَذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ يُؤْتِيْهِ مَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيْمِ ط

# جمالِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم

## از۔ ابوالفیض قلندر علی سہروردی

یہ کتاب ایسے شخص کے لئے نہیں لکھی گئی جو سرورِ کائنات، مختارِ شش جہات محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کا منکر، معجزات میں طعنہ زن، معین آثار و نشانات سے منحرف، وتیع خصائل و جمیع کمالات سے روگرداں اور خصائص کبریٰ و فضائل عظمیٰ میں شک و شبہ کرنے والا ہو۔ اس میں جو کچھ لکھا گیا ہے اہلِ محبت کے لئے ہے۔ جو حضورؐ کی ہر دعوت پر لبیک کہنے والے اور نبوت مختتمہ و رسالت تامہ کی تصدیق کرنے والے ہیں۔ تاکہ ان کی محبت میں تاکیدِ ایمان میں مضبوطی اور اعمال میں زیادتی ہو۔

خداوندِ عالم جل مجدہٗ اس پر قادر ہے کہ وہ نبوت محمدیہ علیہ الصلوات تسلیمات کے اس روشن پہلو ہی سے لوگوں میں وہ نورِ معرفت نبوت پیدا فرما دے۔ جو بغیر کسی واسطہ کے ان کو اس کا اہل بنا دے۔ اور بے ساختہ بول اٹھیں کہ

خدا کو مانا ہے دیکھ کر تجھ کو اس کی شانِ جمیل تو ہے
خدا کی ہستی پہ میرے نزدیک سب سے روشن دلیل تو ہے

اس کتاب میں سیرت خیر الخلق، ختم نبوت، آدابِ دربارِ رسالت، عظمتِ مصطفٰےؐ، مسئلہ علم غیب، معجزات علم غیب، نظام احیائے ملت، مسئلہ جہاد اور اسلام وغیرہ پر نہایت دیانتداری سے صحیح روشنی ڈالی گئی ہے۔

کاغذ، طباعت نہایت عمدہ، خوشنما رنگین سرورق ۔ قیمت: پانچ روپے

ملنے کا پتہ

**چوہدری محمد یوسف بی۔ اے سیکرٹری** مکان 8.A

گلی نمبر ۳۔ دھرمپورہ، لاہور

# فہرست تصانیف حضرت ابوالفیض قلندر علی سہروردی مدظلہ العالی

**سیاحت لامکان** ۔ اس کتاب میں مسئلہ فلسفہ معراج پر سیر حاصل تبصرہ کیا گیا ہے اور معترضین کے اعتراضات کا مسکت جواب دیا گیا ہے۔ قیمت صرف دو روپے (عـ۲)

**موعظۃ للمتقین** ۔ اس کتاب کے متعلق چند علماء کی رائے ہے کہ یہ کتاب لکھ کر حضرت مصنف نے علماء پر احسان کیا ہے۔ قیمت دو روپے (عـ۲)

**صحیفہ غوثیہ** ۔ قصیدہ غوثیہ کی شرح ہے۔ اس کا مطالعہ سالکان راہ طریقت کے لئے مشعل راہ کا کام دیتا ہے۔ قیمت چار روپے (للعـ)

**دعوت الحنفیہ** ۔ یہ وہ رسالہ ہے جس میں اصلاح عقائد شیعہ کے لئے وضاحت سے لکھا گیا ہے۔ قیمت ۱۲

**پردہ نسواں** ۔ اس کتاب میں قرآن و حدیث کی روشنی میں بے پردگی کے حامیوں کے لئے مسکت جواب ہے۔ قیمت ۴ر

**حلیۃ النبی** ۔ یہ چھوٹی سی کتاب پنجابی اشعار میں بڑے مقبول طریقہ پر لکھی گئی ہے۔ قیمت ۴ر

**لباس التقویٰ** ۔ یہ رسالہ داڑھی کی شرعی حقیقت پر بڑی وضاحت سے لکھا گیا ہے۔ قیمت ۴ر

**رسالہ علم غیب** ۔ یہ رسالہ حضور علیہ السلام کے علم غیب کے متعلق ایک فیصلہ کن تحریر ہے۔ قیمت ۱۰ر

**الفقر فخری** ۔ اس کتاب میں حقیقت تصوف پر تفصیلی بحث ہے۔ قیمت

**قمیص یوسفی** ۔ یہ ہیر وارث شاہ کے وزن پر پنجابی زبان میں ایک نہایت درد انگیز قصہ لکھا گیا ہے۔ جو زیر طبع ہے۔

**تذکرہ سہروردیہ** ۔ جس میں صوفیائے کرام کے دینی کارناموں پر ایک سیر حاصل تبصرہ ہے۔ قیمت ایک روپیہ عـہ

**تعارف سہروردیہ** ۔ اس میں دعائے مغنی، شجرہ عالیہ سہروردیہ حضرت میاں صاحب رح سہروردی حیات گڑھی کی مختصر سوانح حیات، دعائے مناجات وغیرہ تحریر ہے۔ قیمت ایک روپیہ۔ عـہ

## متفرق تصانیف

میلاد الرسول ۔ شعبان المعظم ۔ کتاب الصوم ۔ صوت ہادی ۔ رمضان المبارک ۔ اسلامی عورت ، زکوٰۃ کا اسلامی نظام یہ مختلف رسائل مختلف موضوعات پر چھپوا کر مرکزی مجلس سہروردیہ نے محض للہ تقسیم کئے۔

خط و کتابت کا پتہ

## چوہدری محمد یوسف بی - اے - سیکرٹری

مکان 8.A گلی نمبر ۳، دھرم پورہ، لاہور